مسئلہ اور قربانی کرنیوالا قربانی کے گوشت میں سے آپ کھاوے اور غنی اور فقیر کو کھلاوے اور جمع کر رکھے
یہ قدوری اور ہدایہ کا مضمون ہے اور یہی مضمون شرح وقایہ کا ہے فائدہ تو اس سے یہ معلوم ہوا کہ اگر صاحب
مال کو کوئی قربانیکا گوشت دیوے تو اوسکو لینا درست ہی مسئلہ اور مستحب ہے تصدق کرنا قربانیکا تیسرا حصہ کو
اور عیال دار کو صدقہ نکرنا بہتر واسطے کہ لڑکے بالے فراغت سی کھاوین اور ذبح کرنا اپنے ہاتھ سے اگر بخوبی ذبح کر سکے
اور اگر بخوبی ذبح نکر سکے تو دوسریکو حکم کرے یہ مضمون شرح وقایہ کا ہے مسئلہ اور قبلے کی طرف اوس جانور کا
منہ کر دیوے اور ذبح کیوقت بِسْمِ اللّٰهِ اللّٰهُ أَكْبَرُ اَللّٰهُمَّ مِنْكَ وَإِلَيْكَ إِنَّ صَلَاتِي وَنُسُكِي
وَمَحْيَايَ وَمَمَاتِي لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِينَ لَا شَرِيكَ لَهُ وَبِذٰلِكَ أُمِرْتُ وَأَنَا أَوَّلُ الْمُسْلِمِينَ اَللّٰهُمَّ
تَقَبَّلْ مِنْ فُلَانِ بْنِ فُلَانٍ اور فلان بن فلان کی جگہ پر قربانی کرنیوالے اور اوسکے باپ کا نام لیا جاوے مثلاً
اسطرح کہے اَللّٰهُمَّ تَقَبَّلْ مِنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ اور ذبح کرکے چھوڑ دیوے جب سرد ہووے تب اوسکی کھال کھینچے
اور گوشت بناوے یہ مضمون کنز العباد کا ہے

## فصل ساتوین عقیقے کے بیان مین

مسئلہ شرعۃ الاسلام مین لکھا ہے کہ حدیث مین آیا ہے کہ عقیقے کا یہ حق ہے کہ بیٹا پیدا ہووے تو دو بکری اور بیٹی پیدا
ہووے تو ایک بکری ذبح کرے اور نبی علیہ السلام نے اپنی طرف سے عقیقہ کیا ہے نبی ہونیکے بعد اور عقیقے
کے ذبح کرتے وقت کہے اَللّٰهُمَّ هٰذِهِ عَقِيقَةُ ابْنِي فُلَانٍ دَمُهَا بِدَمِهِ وَلَحْمُهَا بِلَحْمِهِ وَعَظْمُهَا
بِعَظْمِهِ وَجِلْدُهَا بِجِلْدِهِ وَشَعْرُهَا بِشَعْرِهِ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهَا فِدَاءً لِابْنِي مِنَ النَّارِ
بِسْمِ اللّٰهِ اللّٰهُ أَكْبَرُ اور فلان کی جگہ پر اوس لڑکیکا نام لیوے اور عقیقے کی ہڈی نتوڑے یعنے
اوسکو پکاوے پورا پورا عضو اور دائی کو ایک ران دیوے اور اوسکو تصدق کرے اور عقیقہ پیدا
ہونیکے ساتوین روز یا چودہوین روز یا اکیسوین روز کرے اور لڑکیکا سر منڈوا دیوے اور اوسکے بالکے
وزن برابر چاندی تصدق کرے مسئلہ اور جو شرط اور احکام کہ قربانیکے جانور میں ہے وہی عقیقے میں
ہے اور لڑکیکے داہنے کان میں اذان اور بائین میں اقامت کہی جاوے اور منہ اسکا خرما یا دوسری شیرینی

پھر جب سر منڈاوے اوسکے ناخون کٹادے یہ شرح مشکوۃ مین ہے مسئلہ کنز العباد مین لکھا ہے کہ بیٹا پیدا ہو تو
دو بکری اور لڑکی ہووے تو ایک بکری کرے اور اگر بیٹا ہونے مین ایک ہی بکری کرے تو کچھ دہشت نہین
مسئلہ مستحب ہے کہ جب لڑکا بولنے لگے تب پہلے لا الہ الا اللہ اوسکو سکھلاوے اسواسطے
کہ اوسکی پہلی بات کلمہ ہووے واللہ اعلم بالصواب اب اس فقیر گنہگار نے اس کتاب کو تصنیف
کرنیکی پس بعد حج کے سفر سے پہونچے ہوے ۱۲۵۳ ہجری مین چہوایا تہا سو اب بعضے مقام پر مضمون
مسائل کہ لیے کچھ لفظین زیادہ کین اور دو چار مسئلے ضروری جو چہوٹ گئے تہے سو اونکو اونکے مقام پر
داخل کیا جسکے پاس یہ کتاب ہووے سو اسکے موافق اپنی کتاب کو درست کرے یا رب العالمین جو کوئی اس
کتاب مین [illegible] ہو اوسکو بخشدے اور اس کتاب کے پڑہنیوالونکو اپنا مقبول کر اور اونکے گناہونکو
بخشدے اور [illegible] ذہن کو کہولدے اور اونکو کچھ مسئلہ دان کر اور اونکا دونون جہان مین بہلا کر اور اونپر
اور سب مومن مردون اور عورتون پر رحمت کر آمین رب العالمین

خاتمة الطبع

الحمد للہ کہ کتاب مفتاح الجنۃ مشحون مسائل فقہیہ اردو زبان عام فہم
از تصنیفات فاضل لوذعی مولوی کرامت علی
حسب فرمائش مطبع نامی نامہ منشی نولکشور
واقع لکھنؤ ماہ رجب ۱۲۸۴ ہجری
مطابق ماہ نومبر ۱۸۶۷ عیسوی
طبع ہوئی

